کہ سردش برس ڈاڑھی سے بڑا ہی کہا کیا باعث عورت کے ڈاڑھی نہیں نکلتی فرمایا
نامردون کو اُن سے نفرت نہ ہو کہا جب گرمی آتی ہی جاڑا کہان جاتا ہی اور جب جاڑا
آتا ہی گرمی کہان جاتی ہی فرمایا زمین کے نیچے اور زمین کے اوپر اسلیے کہ جاڑون مین
کوئین کا پانی گرم ہوتا ہی اور گرمیون مین سرد کہا سب سے زیادہ کسکا قلب سخت ہی
فرمایا کافر کا کہا سب سے زیادہ کس کا نرم ہی فرمایا مومن کا کہا تلخ تر کون چیز ہی اور
شیرین تر کون فرمایا حیات باذلت اور ممات باعزت کہا اقل کون چیز ہی اور اکثر کون
فرمایا اقل یقین ہی آدمی مین اور آدمی بے غم اور اکثر اسماے الٰہیہ مین دنیا مین اور شک
بنی آدم کہا بہت محتاج کون ہی فرمایا جو اللہ کو نہ پہچانے کہا بہت غنی کون چیز ہی فرمایا
فصل کا باران کہا بنی آدم مین کتنے پانی ہین فرمایا نو شیرین آب دہن ہی تلخ آب گوش شور
آب چشم تفہ آب بینی ترش آب عرق نتن آب بول غلیظ آب منی رقیق آب مذی جیسا
آب ودی ان تینون کو آب مرد کہتے ہین جب لعین نے جواب صاف پایا بھاک کر
ایک چھوٹی شیشی نکالی اور پوچھا کہ آیا اللہ قادر ہی کہ اسمین ہفت زمین اور ہفت آسمان
ومافیہما کو داخل کرے فرمایا لا حول ولا قوۃ یہ تو کیا اللہ قادر ہی کہ ایسے سات سو عالم کو
اسمین داخل کرکے تیری دہنی آنکھ مین ڈالے اور بائین آنکھ سے نکالے یہ بات
کہی اور اُسکی آنکھ مین اُنگلی ماری آنکھ پھوٹ گئی شیطان پھوٹی پھوٹی کہتا بھاگا
عالم خدا کا شکر بجا لایا معلوم ہوا کہ ابلیس کے شر سے علم بچاتا ہی اور جہل انسانی کے
مرض کا بہترین علاج علم ہی بعض کتب مین اہل تجربہ سے منقول ہی کہ شیطان بدآل سے
نجات کی صورت یہ ہی کہ اُسکے محبوب الاشیاء اور محبوب الاشخاص کو مبغوض رکھے اور
بالعکس کو محبوب حضرت یحییٰ علیہ السلام نے شیطان سے پوچھا تو مجھپر بھی کبھی قابو
پاتا ہی کہا نہین مگر اُس وقت کہ تو بھر پیٹ کھاتا ہی کہ نماز اور ذکر مین گونہ کاہلی ہوتی ہی
فرمایا قسم بخدا کہ آج سے پیٹ بھر نہ کھاؤنگا معلوم ہوا کہ پُری شکم محبوب الاشیا ہی
حضرت سلیمان علیہ السلام نے شیطان سے پوچھا کہ محبوب تر تیرے نزدیک اور
مبغوض تر کیا ہی کہا چلاکے ذکر کرنا دکھلانے کو اور نماز پڑھنا حضرت موسیٰ ؑ نے
اِس ملعون سے پوچھا کہ کس گناہ کے سبب تو بنی آدم پہ غالب آتا ہی کہا جب کوئی
خود نمائیان کرتا ہی اور عمل خیر قلیل کو کثیر جانتا ہی اور اپنے گناہون کو

بھول جاتا ہی ابن ابی الدنیا نے مکائد الشیطان مین ابن عمر سے روایت کیا کہ ایک دن ابلیس موسیٰ کے پاس آیا اور کہا کہ اے موسیٰ تم کلیم اللہ ہو اور مین اثیم اللہ اگر تم میری شفاعت کرو تو مین توبہ کر دون حضرت موسیٰ نے کہا کہ مین دعا کرتا ہون ارشاد الٰہی ہوا کہ تمھاری شفاعت سے توبہ ابلیس کی قبول ہو گی مگر اُس سے کہو کہ آدم کی قبر کو سجدہ کرے حضرت موسیٰ نے ابلیس سے فرمایا اُسنے کہا اب مُردے کو کیا سجدہ کرون جب زندہ تھے تب تو مین نے سر نہ جھکایا بعد اُسکے ابلیس آیا اور کہا اے موسیٰ شفاعت کے سبب تمھارا حق مجھپر ہی اسلیے مین تمکو نصیحت کرتا ہون کہ اپنی اُمت کو تعلیم کرو وہ یہ کہ مجھ سے تین وقتون مین خبردار رہے ایک حالت غضب مین دوسرے حالت جنگ وجدل مین تیسرے خلوت زن نامحرم مین کیونکہ وقت غضب مین آدمی کے بدن مین گھس جاتا ہون اور لڑائی مین خیال زن و فرزند دل مین ڈال کر بھگاتا ہون اور خلوت زن نامحرم مین مشاطہ بنتا ہون حضرت نوح علیہ السلام نے جب طوفان سے نجات پائی ابلیس سے ملاقات ہوئی آپ نے استفسار کیا کہ بنی آدم مین بدترین اخلاق کون ہی اُسنے کہا حسد حرص کبر بخل دیکھیے جب اللہ تعالے نے حکم دیا کہ آدم کو سجدہ کرو سب فرشتے سجدے مین گرے مین بسبب حسد کے محروم رہا کہ شیطان کہلایا اور رہ گاہ خداوند کبریا نے آدم کو بہشت مین جا دی جملہ نعمت عطا کی ایک درخت سے نہی فرمائی آدم حرص کو کام مین لائے اُسسے کہ نکالے گئے اور جب مالک الملک والملکوت نے جنت کو پیدا کیا تو فرمایا انت محرمۃ علی کل جبار و بخیل اِس مقام سے واضح ہوا کہ یہ ہین ابلیس کی محبوب چیزین اور اُسکی مبغوض چیزین اسکے خلاف مین متصور ہی اور اُس ملعون کے مبغوض الاشخاص بہت ہین وہب بن منبہ کہتے ہین کہ ابلیس ایک دن حضرت سید ابرار کے دربار مین حاضر ہوا آنجناب نے فرمایا اے پر فن تیرے دشمن کتنے ہین عرض کیا کہ اول سبکے سردار میرے حارج کار آپ ہین بعد ازان بادشاہ عادل غنی متواضع تاجر صادق عالم متخشع مومن ناصح عاصی تائب حافظ صلوۃ متورع عن الحرام دائم الطہارۃ کثیر الصدقات حسن الخلق حامل القرآن قائم اللیل او نافع الخلق پھر حضرت نے فرمایا تیرے دوست کتنے ہین التماس کیا کہ ان پندرہون گروہ کے خلاف والے

اور شارب الخمر زناکار یتیم کا مال کھانے والے سود خوار مانع الزکوۃ طول امل والے
حدیث شریف مین وارد ہی کہ مسلمان پانچ بلا مین گرفتار رہتا ہی ایک یہ کہ دوسرا مومن
اُسپر حسد کرتا ہی دوسرے یہ کہ منافق اُس سے بغض رکھتا ہی تیسرے یہ کہ دشمن اُس سے
مقابلہ کرتا ہی چوتھے یہ کہ شیطان اُسکو گمراہ کرتا ہی پانچوین یہ کہ نفس اُسکو فریب دیتا ہی
پس بحکم اِس حدیث کے مومن اغواے نفس اور اضلال شیطان مین اگرچہ ہمیشہ
گرفتار ہی اور اُسکے دفعیے کی تدبیر بھی ارشاد واقع ہوئی ہی باین ہمہ بدرقہ فضل الٰہی
درکار ہی اسرار الفاتحہ مین لکھا ہی کہ شیطان مردود یہ سمجھتا ہی کہ کئی چیزون مین میری
خوشنودی ہی حالانکہ نظر بفضل خدا وہ اُسکے حق مین موجب ندامت اور نابہبودی کی
ازانجملہ ایک یہ کہ شیطان جانتا ہی کہ مین مومن کو اُسکے نقد ایمان کے ساتھ
لے بھاگتا ہون اور یہ خبر نہین رکھتا کہ اُسکی یہ سزا مشخص ہی فقہ مین صاف مصرح ہی کہ
جو کوئی کسی کے غلام کو مع مال بھگا لیجائیگا جہان جائیگا غلام اور مال مولی کی ملک سے
نہ نکلیگا چور گرفتاری کے بعد سزایاب ہوگا اسی طرح شیطان مارا جائیگا اور مالک الملک اپنے
بندے کو مع ایمان مسترد فرمائیگا دوسرے یہ کہ وہ جانتا ہی کہ مین نے انسان کو نجاست عصیان مین
آلودہ کیا لیکن یہ خبر نہین کہ اُسمین اور انسان مین یہی سبب ہوگا جدائی کا فقہ مین
مذکور ہی کہ حربیہ اگر دار الحرب مین مسلمان ہو جاے اور تین حیض گذر جائین تو اُسمین اور
اُسکے شوہر مین جو اول تھا مفارقت ہو جائیگی اور شوہر ثانی سے یہ حیض موجب طہارت
پڑیگا۔ تیسرے یہ کہ وہ مغرور ہی کہ مین نے انسان کو دام عصیان مین لیا اور یہ نہین سمجھا
کہ یہی باعث ہی اُسکی رہائی اور عتق کا حتی کہ فقہ مین لکھا ہی کہ آدمی مسلمان کو مول لیکر
خوش ہوتا ہی کہ مین نے اہل اسلام کو غلام بنایا حالانکہ وہ غلام نہین آزاد ہی کیونکہ فقہ مین
مذکور ہی کہ مسلم کافر کے ذل مین نہین رہ سکتا چوتھے یہ کہ وہ بغلین بجاتا ہی کہ مین نے
بندے کو گمراہ کیا اور یہ خبر نہین کہ یہی وسیلہ ہی اُسکی نجات کا فتاوی ظہیریہ مین
موجود ہی کہ اگر کسی کا کتا بورایا ہوا راہ چلتون کو کاٹتا ہو یا کپڑے پھاڑتا ہو تو راہ گیرون کو
جائز ہی کہ اُسکو مارین اور جو نہ مارین اور اُس کتے نے کسیکو کاٹا یا کپڑا پھاڑا اور
بھاگ کر اپنے مالک کے پاس پناہ لی تو مالک پر ضمان اور ڈانڈ ہی پس اِس حکم کے موافق
شیطان ایک سگ گزندہ ہی کہ تعوذ کے سبب سے اپنے مالک کے پاس پناہ لیتا ہی

اِس ہنگام مین اگر کسیکو بدندان اغوا کاٹیگا یا بعنوان عصیان کسی کے لباس تقوی کو
پھاڑیگا تو بحکم شرع مالک کے ذمۂ کرم پر ضمان ہی پانچوین یہ کہ کبھی شیطان بے ایمان
لوگون کو گناہ پر اکراہ کرتا ہی مگر اِس سے آگاہ نہین کہ وبال اِس گناہ کا شیطان ہی پر
پڑتا ہی مسئلہ فقہیہ ہی کہ مکرَہ کا فعل جانب مکرِہ منسوب ہوتا ہی یہی سبب ہی جب حضرت آدم
اور حوا باغواے شیطان شجرہ منہیہ کے مرتکب ہوے تو اللہ صاحب نے اس فعل کو جانب
شیطان نسبت فرمایا کہ فازلہما الشیطان اور یوسف نے بھائیون کی نسبت کہا کہ من بعد
ان نزغ الشیطان بینی وبین اخوتی اور موسیٰ علیہ السلام نے جب قبطی کو مارا فرمایا ھذا من
عمل الشیطان اور یوشع نے جب مچھلی تلی ہوئی کو بیا یا فرمایا ما انسانیہ الا الشیطان اور ایوب کو جب
شیطان نے ستایا فرمایا انی مسنی الشیطان بنصب وعذاب اسی طرح احد کی لڑائی مین جب
صحابہ کو لغزش قدم ہوئی تو اللہ سبحانہ نے اِس زلت کو شیطان کی طرف نسبت فرمایا
انما استزلہم الشیطان ببعض ما کسبوا وعلی ہذا القیاس بعض کتب تذکیر مین مرقوم ہی کہ ہرگاہ
ایسی عنایت ایزدی بندون پر مبذول ہی تو اسی کا مقتضا ہی کہ بعض اخبار مین وارد ہی
کہ قیامت کے دن جب یہ مردود واصل جہنم ہونے لگیگا عرض کریگا ای خدا تو عادل ہی
ظالم نہین امیدوار ہون کہ جن لوگون نے میری اطاعت اور فرمانبرداری کی ہی
وہ بھی میرے ساتھ ہون تب علماے محمدیہ کو خطاب ہوگا کہ اگر کسی زمین کو ایک فضولی
غصب کیا اور کچھ اُسمین بو دیا غلہ پیدا ہوا شریعت کے موافق اس غلہ اور زمین کا
مالک کون ہی علما بالاتفاق التماس کرینگے کہ الٰہی تو عالم ہی تجھ سے زیادہ کسکو
علم ہی ہم یہ جانتے ہین کہ غلہ بونے والے کا اور زمین مع ضمان مالک کی ہی حکم ہوگا
یامعشر الاولین والآخرین آگاہ ہو کہ یہی میرا حکم ہی شیطان اور بندون کے درمیان
کیونکہ بندون کے دل میری ملک ہین بمنزلۂ زمین مالک شیطان غاصب نے اُسمین
وسوسے کا تخم بویا عصیان کا غلہ پیدا ہوا اب مین نے وہ غلہ شیطان کو دیا اور اپنی
زمین یعنی دلہاے مومنین کو اُسکے قبضۂ غصب سے چھڑایا اور لعنت کا ضمان اُسپر
بڑھایا پس مومنین اہل عصیان کے تمام گناہ شیطان پر لاد کر دوزخ مین لیجائینگے
اور اُنکو گناہون سے پاک کر کے جنت مین پہونچائینگے جواہر التفسیر مین مرقوم ہی کہ ایک
عارف کامل نے ابلیس ملعون سے پوچھا تو نے آدم کو کس لیے سجدہ نہ کیا کہا مین آدم

التماس شیطان

بہتر ہون اُسکے سجدے سے مجھے ننگ آیا عارف نے فرمایا ای بدبخت تو دو شخصون مین دلاگی
کرکے زنا کروانا ہی اسمین تجھے شرم نہین آتی اور ایسے شخص کے سجدے مین جسے خدا نے
اپنے ید قدرت سے بنایا اور اپنی روح اُسمین پھونکی اور تجکو اُسکے سجدے کا حکم دیا ننگ کرتا ہی
آدم کا کچھ نہین بگڑا تو ہی نخوت اور کبر کے سبب برباد ہوا ❊ بود عکس جمال حضرت پاک
اگر ابلیس بے خبر چہ باک ❊ گرنہ آئینۂ الٰہی بود ❊ ازچہ روشد فرشتہ را سجود ❊ بروایت صحیحہ
ثابت ہی کہ سَو برس تک اور بعض روایات مین پانسَو برس تک سب فرشتے سجدۂ تحیہ مین گرے رہے
اور ابلیس مردود کھڑا کھڑا دیکھتا رہا جب فرشتون نے سر سجدے سے اُٹھایا تو اُسکو مردود
مطرود کھڑا ہوا دیکھا اور پھر سجدے مین گرے یہ سجدہ شکر کا ہوا کہ اللہ تعالیٰ نے ہمکو اس
بلاے نافرمانی سے بچایا حدیث شریف مین ہی کہ جب مسلمان آیہ سجدہ پڑھتا ہی اور سجدہ مین
گرتا ہی تو ابلیس ایک کنارے جاکر روتا ہی اور افسوس کرتا ہی کہ بنی آدم کو حکم سجدہ ہوا
وہ بجا لایا بہشت اُسکی جگہ ہوئی اور مجکو حکم ہوا مین نے نہ مانا دوزخ میری جگہ ہوئی
تفسیر جواہر مین ابن المنذر سے روایت ہی کہ اول اِس عالم مین گناہ جو ہوا وہ حسد ہی
ابلیس مردود کا بالجملہ بعد مردود ہونے ابلیس کے آخر یوم جمعہ حضرت آدم علیہ السلام کو
فرشتے تخت شاہانہ پر بٹھا کر بہشت مین لے گئے جب آنجناب بہشت مین آئے تو ہواے
خوش اور فضاے دلکش اور میوہ ہاے لطیف اور شربتہاے ظریف آمادہ پائے تو بمقتضاے
ع ہزار شربت شیرین و میوۂ مشموم ❊ چنان مفید نباشد کہ بوے صحبت یار ❊ انیس
جلیس رفیق باتوفیق کی تلاش مین پریشان اور حیران ہوے خالق لایزال نے رحم
فرماکر بائین پہلو سے حوا کو پیدا کیا یہی سبب ہی کہ عورتین آرام مین رہتی ہین اور مرد ہموم
و آلام مین کیونکہ خلقت حوا جنت مین ہوئی اور خلقت آدم سنگستان مین یہ مقام تکلیف
و عُسرت ہی اور وہ محل راحت و عشرت تفسیر جواہر مین تفسیر طبری سے نقل کیا ہی کہ اِس
واقعے مین آدم علیہ السلام مابین خواب و بیداری کے تھے اِسلیے کہ خواب بہشت مین نہین ہی
اور حکمت یہ تھی کہ اگر آدم جاگتے ہوتے تو پہلو کے چاک کرنے سے رنج پہونچتا اور حوا سے
دشمنی ہو جاتی اور جو خواب خالص ہوتی تو حقیقت حوا سے ناواقف رہتے اور مہربانی نہ کرتے
یہ اشارہ ہی اِسطرف کہ ای آدم تیرا مقصود اور مطلوب تجھی مین ہی تو اپنے عالم وجود مین

سجدۂ فرشتگان

خلقت حوا

نظارہ کرکہ جمیع مقاصد اسی وجود سے حاصل ہونگے سہ اندر شکر نیابی ذوق نبات عشق + این چاشنی ہم ازلب و دندان خویش جوے + مقصود دہر دو عالم و مطلوب ہر دو کون + از آن و این مجوے ہم از جان خویش جوے + اور حضرت اُستاد الاستاذ رحمۃ اللہ علیہ تفسیر عزیزی مین لکھتے ہین کہ حضرت آدم علیہ السلام زمین پر تنہا پھرتے تھے اور حیوانات ارضی کو غیر جنس دیکھکر متوحش تھے اور یہ آرزو کرتے تھے کہ اگر کوئی ہم جنس ہوتا تو اُسکی صحبت سے اُنسیت حاصل ہوتی خالق لایزال نے اِس خواہش پر رحمت فرمائی اور دوسرے دن روز جمعہ حالت خواب مین فرشتون سے بایان پہلو چاک کراکے ایک عورت خوبصورت پیدا کی اور پہلو کو پھر ملایا مگر کسی طرح کی تکلیف نہین ہوئی جب آدم علیہ السلام جاگے تو دیکھا کہ پہلو مین ایک ہم جنس موجود ہی پوچھا تو کون ہی ندا ہوئی کہ یہ ہماری کنیز ہی حوّا نام تیری اُنسیت کے واسطے پیدا کی گئی ہی حضرت آدم علیہ السلام نے ہاتھ لگانا چاہا ارشاد ہوا کہ بلا ادائے مہر اسے ہاتھ نہ لگانا التماس کیا کہ اِسکا مہر کیا ہی حکم ہوا کہ محمد مصطفےٰؐ اور اُسکی آل پر دس مرتبہ درود بھیج عرض کیا محمد کون ہین ارشاد ہوا کہ خاتم الانبیا اگر اُسکی پیدایش منظور نہ ہوتی تجکو پیدا نہ کرتا الحاصل آدم نے دس مرتبہ درود بھیجا اور فرشتون کی گواہی سے عقد نکاح منعقد ہوا اور اُسی دن آخر روز جمعہ فرشتون کو حکم ہوا کہ آدم کو لباس شاہانہ توشک خانے خاص سے پہنا کر اور حوّا کو زیورات بہشتی سے آراستہ کرکے ایک تخت زرین پر مانند بادشاہان بٹھلا کر بہشت مین داخل کرو اور جواہر التفسیر مین کعب احبار سے روایت ہی کہ حوّا کو ما بین مکہ و طائف ظاہر کیا ہی اور بعض کے نزدیک دروازے بہشت پر اور بروایت ابن عباسؓ و ابن مسعود صورت حوّا بہشت مین ظاہر ہوئی ہی اور بہشت مین بھی اختلاف ہی بعضے کہتے ہین کہ درمیان یمن اور فلسطین زمین پر تھی اور بعضے ما بین فارس و کرمان کہتے ہین اور دلائل اسکے آیندہ بیان ہونگے بالجملہ حضرت آدم اور حوّا کو ارشاد ہوا کہ بہشت مین رہو کما قال فی سورۃ البقرۃ قلنا یا آدم اسکن انت وزوجک الجنۃ یعنی کہا ہمنے اے آدم بس تو اور تیرا جوڑا جنت مین یعنی ہرچند کہ ہمنے تجکو خلافت زمین کے واسطے پیدا کیا ہی لیکن وضع خلافت اور آئین ریاست اور طریق عمارت اور طرز زراعت بلا سکونت جنت غیر ممکن ہی اب لازم ہی کہ باغبان کی طرح سکونت اختیار کرکے زمین افتادہ کے جوتنے اور بونے کا طریق اور درخت جانے اور پھیلانے کی وضع اور پانی پہونچانے اور سینچنے

اختلاف بہشت

زراعت

اور گوڑنے کا طور اور ناد شے بنانے کا انداز دریافت کر اور اپنی قوت خیالیہ مین بخوبی محفوظ کر
کہ عمارت زمین مین کام آویگا مگر یہ کام تنہا تجھسے انجام نہو سکیگا تیری عورت بھی تیرے ساتھ ہو
دو وجہ سے ایک یہ کہ جو باتین خانہ داری کی مثل آرایش وصفائی مکان وغیرہ سے ہین وہ
دریافت کرے اور زمین پر اُسکے مطابق کاربند ہو تا کہ تعمیر ذکور اور انوثی دونون متحقق ہون
کیونکہ اگر وہ اِن امور سے واقف نہو گی تو زمین ایسی نظر آویگی جسطرح گھر بے عورت کے
یا گھر مع زن بے عقل کیونکہ عورت کا کام مرد سے بخوبی سرانجام نہین ہو سکتا دوسرے یہ کہ
آدمی وطن اپنا اُسی مکان کو جانتا ہے جہان زن و فرزند ہون اگر وہ ہمراہ نہو گی تو استقرار
ممکن نہوگا اور جب یہ نہوا تو حقائق عالم معلوم نہونگے اور تم دونون صرف دیکھنے بھالنے کو
نہ ہونگے اما منہار غدا حیث شئتما کھاو اُسمین محفوظ ہو کر جس جگہ چاہو تا کہ منافع و مضار ہر شی کے
معلوم ہو جائین فائدہ ارشاد الی الحاکم مین ہے کہ بہشت ایک باغ تھا ہندوستان مین پس
اس قول پر ہبوط آدم علیہ السلام گویا انتقال مکانی ہوا اور میلان قاضی بیضادی کا اسطرف ہے
اور دلیل یہ ہے کہ جو کوئی بہشت مین جاتا ہے پھر نہین آتا کما جاء وما ہم عنہا بخارجین اور یہی امر
نہی آدم پر صادر ہوئی اور یہ دونون دنیا مین ہین اور جمہور علماے اہل سنت فرماتے ہین کہ
بہشت اُس عالم کی مراد ہے اور عدم خروج سے یہ مراد ہے کہ جب جزا کے واسطے جاسے ورنہ خازنان
بہشت ہمیشہ نکلتے پیٹھتے رہتے ہین اور شب معراج مین حضرت صلعم تشریف لے گئے تھے کذا فی الاکمل
اور امر ونہی خازنان بہشت پر صادر ہوتی ہین بالجملہ بعد صدور حکم دخول بہشت و توسع اکل فیہ بطریق
اباحت ارشاد ہوا ولا تقربا ہذہ الشجرۃ فتکونا من الظالمین یعنی نہ جاؤ پاس اس درخت کے
پھر تم ہوگے بے انصاف یعنی باوصف اِس وسعت کے نزدیک نہو جیو اس درخت کے اور
اگر اُسکے قریب گئے یا کچھ اُسمین سے کھایا تو مخالفت حکم سے ظالم ہو جاؤگے کیونکہ ظلم نام حق تلفی
کا ہے اور حق مالک کا مملوک پر یہ ہے کہ مالک کے حکم سے سر مو تجاوز نکرے اور وہ درخت موافق
اکثر روایات درخت گندم تھا چنانچہ مختار اکثر صحابہ مفسرین کا یہی ہے اور عبد اللہ ابن مسعود
وسعید ابن جبیر و سدی کے نزدیک انگور ہے اور ایک روایت علی مرتضی مین کافور ہے اور قتادہ
و ابن جریج کے نزدیک انجیر اور یزید ابن عبد اللہ ابن قسط سے ابو الشیخ نے ترنج روایت کیا ہے
اور کلبی و دینوری سے روایت ہے کہ ایک درخت معین تھا وسط جنت مین جسکو شجرۃ العلم
بولتے تھے کہ جو اُسکو کھاتا تھا اُسکا علم بڑھتا تھا کذا فی الزاہدی و المغنی لیکن مشہور گندم ہے

ابلیس لعین دشمن آدم

واللہ اعلم الغرض آدم و حوا ریاض بہشت مین آرام کرنے لگے اور شیطان دخول بہشت سے محروم ہوا اور چونکہ دوری ومہجوری شیطان صرف انکار سجدۂ آدم سے تھی اِس باعث سے عداوت قاطبہ دل مین رکھتا تھا اور اِس گھات مین رہتا تھا کہ کسی طرح اِنکے کارخانے مین دخل کرون اور سنگ تفرقہ معرکہ جمعیت مین ڈالون اور بسبب اِسکے کہ پیشتر خزانچی بہشت تھا اہل بہشت اُسکو چاہتے تھے تو گاہ گاہ دروازے پر جاتا یا حوالی بہشت مین گذر کرتا اور اپنے ملاقاتیون سے کیفیت آدم و حوا پوچھا کرتا یہان تک کہ اُسکو یہ خبر ملی کہ ایک درخت کے کھانے سے مانعت ہوئی ہی تب سوچا کہ اب تک کسی نوع کی تکلیف نہ تھی ہر طرف سے اطلاق و اباحت کی دھوم تھی میرا مکر وحیلہ کارگر نہوا اب البتہ یہ جملہ مدنظر ہوا کہ نا فرمانی و زلت تنگی و احتیاج مین زیادہ ہوتی ہی تب یہ تدبیر سوچا کہ اول طاؤس کو سکھلایا کہ تو آپ کو آراستہ کرکے آدم و حوا کے روبرو رقص شروع کر اور اپنے فعل و تماشے مین لگا کر دیوار بہشت تک اُسنے شیطان کے دم مین آکر ایسا ہی کیا تب یہ مردود سانپ کے پاس آیا اور سانپ دواب بہشتی مین بوضع شتر خوبصورت تھا اُس سے کہا اگر مجھے بہشت مین جانے دے تو مین تجھے بنی آدم سے بچاؤنگا لہذا ابن عباسؓ فرماتے ہین کہ جہان کہین سانپ کو دیکھو مارو تاکہ عہد ابلیس ٹوٹ جاے چنانچہ ابلیس سانپ کے مُنہ مین داخل ہو کر داخل جنت ہوا بعض کہتے ہین کہ دربانان بہشت نے روکا تھا مگر اُنکو حکم قطعی پہونچا کہ منع نکرو بہر دو تقدیر ابلیس بہشت مین در آیا اور اغواے آدم و حوا پر مستعد ہوا چنانچہ ایک وقت آدمؑ تخت عزت پر بیٹھے تھے حور و غلمان حاضر تھے زبان پر جاری ہوا کیا خوب مکان ہی اگر دارالخلد ہوا ابلیس نے یہ بات غنیمت جانی اور ایک درخت کے سایہ مین بیٹھکر رونے لگا حورون نے آواز گریہ بہشت مین نہ سنی تھی پریشان دوڑ پڑین حضرت آدم و حوا بھی متعجب دوڑے جب اُس مجمع مکر و فریب کو دیکھا پوچھا کون ہی بولا ملک مقرب ہون تمھارے حال پر روتا ہون تم اپنا مآل کار نہین جانتے ہو فرمایا نہین کہا اِس تعظیم پہ مغرور نہو آخر موت ہی فرمایا موت کیا چیز ہی اُسی وقت جانور مردہ کی صورت بن گیا اور مانند محتضر تڑپنے لگا بمجرد معاینۂ حالت موت خوفناک ہوے اور پوچھنے لگے کہ علاج اِسکا کیا ہی جو اِس حالت سے محفوظ رہین ابلیس نے کہا ہل ادلک علی شجرۃ الخلد و ملک لا یبلی یعنی مین نشان دون تمکو درخت ابدی کا اور ملک باقی کا کہ جو کوئی اُسے کھائے ہرگز نہ مرے اور بادشاہت اُسکی فانی نہو فرمایا وہ درخت کون ہی اُسنے شجرۂ ممنوعہ کا نشان دیا فرمایا یہ تو درخت فنا ہی نہ شجرۂ بقا اللہ تعالی نے اسی کی نزدیکی سے مجھے روکا ہی

اگر اسمین یہ نفع ہوتا تو ہرگز منع نہ فرماتا ابلیس بولا کما جاء فی القرآن وقال ما نہٰکما عن ہذہ الشجرۃ الا ان تکونا
من الخالدین یعنی بولا تمکو جو منع کیا ہی تمھارے رب نے اِس درخت سے مگر یہ کہ کہین ہو جاؤ فرشتے یا ہو
ہمیشہ جینے والے یعنی ضرر کے لحاظ سے منع نہین کیا ہی بلکہ اسلیے کہ تم مانند ملک ہو جاؤ گے یا دق مین ہو گے
کھانے پینے جورو لڑکون کی خواہش نہ ہوگی اور حالت ملکیہ لائق خلافت نہین اسلیے خدا کو منظور ہی کہ تمکو
فکرون مین ڈالے اپنی یاد سے غافل کرے اور کار خلافت تم سے لے درحقیقت ارادہ یہ ہی کہ تمکو دور
کرے اور اِس درخت کا کھانا موجب قرب ہی سو یہ نہی ایسی ہی جیسے بادشاہ کسی شخص کو مہم پر بھیجے اور
خدمات حضور سے منع کر دے حاصل یہ کہ یہ نہی تنزیہی ہی اسکی مخالفت واسطے حصول مرتبہ صفوت کے مضائقہ
نہین اِس تقریر سے آدم و حوا کو تردد ہوا فی الجملہ دونون کی رضا دل مین پائی گئی اُسی دم شیطان نے
قسم کھائی کما قال اللہ تعالیٰ وقاسمہما انی لکما لمن الناصحین یعنی قسم کھائی اُسنے کہ مین تمھارا دوست ہون
خیر خواہ کسلیے کہ میرے ہاتھ سے تمھاری نسبت سوء ادبی ہوئی ہی کہ مین نے تمکو سجدہ نکیا ملعون ہوا
اب یہ چاہتا ہون کہ لوث بے ادبی دامن دل سے دھوؤن اور ایسا مرتبہ تمکو حاصل ہو کہ مدت العمر میرے
شاکر رہو سو حضرت آدم قسم ابلیس پر مغرور ہوے اور دل کو اتباع سخن پر رکھا تب ابلیس بولا کہ اگر
دولت ابدی و ملک سرمدی کی خواہش ہی تو اِس درخت سے چند دانے تناول فرماؤ اس کلام سے
حضرت آدمؑ کو اندیشہ ہوا نسیان و فراموشی نے غلبہ کیا معاملۂ نہی سے غافل ہوے اور زلت مین
پڑ گئے اِسی جگہ سے قیاس کر کے ابوبکر وراق رح فرماتے ہین کہ نصیحت قبول کرنا چاہیے مگر ایسے شخص سے
جسکے دین و امانت پر اعتماد ہو اور کچھ نصیحت کرنے مین اُسکو اپنا حظ نفس نہو یعنی کمال احتیاط کرنا لازم ہی
نہین تو ایسی ہی بلا مین پڑ جائیگا **فائدہ** اعتقاد صحیح و درست یہ ہی کہ انبیا علیہم السلام کو عصیان سے
معصوم جاننا واجب ہی اور قصہ ابو البشر علیہ السلام کو محمول بر نسیان و فراموشی کرنا لازم چنانکہ ارشاد
ہوتا ہی ولقد عہدنا الی آدم من قبل فنسی ولم نجد لہ عزما یعنی ہمنے تقید کر دیا تھا آدم کو پیشتر سے پھر
بھول گیا اور نہ پائی ہمنے اُسمین کچھ ہمت اور فراموشی کا کچھ تعجب نہین ہی اسلیے کہ حکم نہی قربت شجرہ سے
تا اکل پانسو برس گذرے تھے پھر اگر اِس مدت دراز مین کوئی بات فراموش ہو جاے تو قریب القیاس ہی
بااینہمہ حضرت آدم نے اِس نہی کو نہی منفعت جانی تھی نہ نہی منقصت یا اُس منع کو راجع بشجرہ معینہ
جانتے تھے نہ علی العموم خواہ یہ سمجھے تھے کہ قربت درخت کی ممنوع ہی نہ اُسکا ثمر کھانا چنانکہ مروی ہی
کہ آدم علیہ السلام خود درخت کے نزدیک نہین گئے تھے حوا ام البشر جا کر توڑ لائی تھین اور طرفہ تر یہ ہی
کہ درخت ممنوع القربت تمام اشجار جنت سے زیبا و خوشنما تھا اور جس مقام پر حضرت آدم و حوا اجلاس

بیان اعتقاد در قصہ آدم علیہ السلام مبنی بر نسیان

فرماتے تھے اسی طرف کی کیاریون مین اُگتا تھا اور بزبان حال گویان سے کمن در بن چمنم سرزنش بخود روئی ؛ چنانچہ پرورشم میدہند چہ رویم ؛ الغرض جب حضرت آدم کا توجہ فی الجملہ پایا گیا تو حضرت حوا نے پیشقدمی کرکے چند دانے توڑکر کھائے اور اُسکے مزہ سے حضرت آدم کو مطلع کیا آنجناب نے بھی حوا کے اصرار سے دو تین دانے تناول فرمائے اور بعض تفاسیر مین ہی کہ سات خوشے حوا نے توڑے ایک کھایا دوسرا رکھ چھوڑا پانچ حضرت آدم کے پاس لائین اُنھون نے انکار کیا حوا نے اُسکے مزے کی نہایت تعریف کی آنجناب نے ملامت کرکے فرمایا ای حوا تو نے عہد خدا فراموش کیا حوا نے کہا ای آدم رحمت الٰہی سے امید مغفرت ہی تب حضرت آدم نے کئی دانے کھائے مین کہتا ہون کہ یہ قول کسوت صحت سے عاری ہی اور صحیح یہ ہی کہ بفراموشی عہد خدا باصرار حضرت حوا لغزش قدم واقع ہوئی اور بھی قسم ابلیس سے دہو کھا ہو گیا کما قال اللہ تعالیٰ فازلہما الشیطان عنہا فاخرجہما مما کانا فیہ یعنی لغزش دی اُن دونون کو شیطان نے اُس درخت کے پرہیز سے اور اِس تدبیر سے اخراج آدم و حوا مین مصروف ہوا کہ نکال ہی دیا اُس چیز سے جسمین وہ دونون تھے فائدہ فصحا کے کلام مین اسطرح کا ابہام بروجہ تعظیم آتا ہی یعنی جو کچھ کہ بہشت مین اُنکو میسر تھا اُس قسم مین نہین ہی جسکی صفت کوئی کرسکے بالجملہ بفور اکل حبوب تاج کرامت فرق عزت سے گر گیا اور لباس رضوانی جسم نورانی سے اُتر گیا کما اشار الیہ المولوی سے حلہ ہاے خلد از وے کندہ شد ؛ ہمچو گندم برہنہ افگندہ شد ؛ مدارک مین ہی کہ حلۂ بہشت بصورت ناخن تھے نشان اُنکا اب تک بنی آدم کی انگلیون مین موجود ہی اور اثر اُسکا یہ ہی کہ ہنسی کے وقت جو کوئی اپنا ناخن دیکھتا ہی ہنسی بند ہو جاتی ہی آخرکار حضرت آدم و حوا حالت برہنگی دیکھکر غایت حسرت سے زار زار رونے لگے اور اشجار جنت سے اپنی بے برگ و نوائی بیان کرنے لگے لیکن کسی نے توجہ نہ کیا بلکہ جس درخت کے پاس گئے اُسنے بخوف خدا اپنا سر اُٹھا لیا نا چار جنت مین دوڑتے پھرتے تھے اور نہایت پشیمان تھے دفعتہً حکم رب الارباب پہونچا کہ ای آدم تو مجھسے بھاگتا ہی آدم نے التماس کیا سے کجا روم کہ بغیر از درت پناہم نیست ؛ جز آستانہ لطفت گریزگاہم نیست ؛ بل حیا و منک یا رب آخرکار درخت انجیر نے و بروایتے شجر عود نے چار پتے دیے کہ اُنسے ستر عورت کیا اسی وقت فرمان واجب الاذعان صادر ہوا کہ اب بہشت سے باہر نکلو آدم علیہ السلام نے حضرت حوا کا ہاتھ پکڑ لیا اور باہر کو چلے جب دروازہ بہشت پر پہونچے تو زبان مبارک پر جاری ہوا بسم اللہ الرحمن الرحیم حضرت جبرئیل علیہ السلام نے کہا تھوڑا توقف کرو شاید ارحم الراحمین افق غیب سے لمعہ صلح و عفو ظاہر کرے ارشاد ہوا کہ ای جبرئیل اِسکو چھوڑ دے کہ چلا جاے حضرت جبرئیل علیہ السلام نے التماس کیا کہ یا الٰہی اپنے تجکو رحیم کہا ہی مقتضاے رحمت یہ ہی کہ رحم فرما اور اُسکے گناہ و زلت سے

درگذر فرمایا درگاہ عزت وجلال مین رحمت وعطوفت کی قلت نہین ہی لیکن اگر آج رحمت کردن تو ایک
فرد آدم پیر رحمت ہوگی تو توقف کر کہ فردا سے قیامت بنی آدم کو داخل بہشت کردن اور اس کثرت سے
رحمت کے دروازے کھولون کہ ہر گنہگار اُس کا یہ نعمت سے فیضیاب ہو اور ہر مطیع و فرمانبردار
اُس خوان عنایت و کرمت سے بہرہ یاب ہو محققین مفسرین لکھتے ہین کہ جب حضرت آدم و حوا
علیہما السلام بہشت مین گئے تو انکو لباس بہشتی پہنایا گیا تاکہ ستر عورت ہو اور اہل بہشت سے کسیکو شرمگاہ
نظر نہ آوے حتی کہ یہ دونون خود اپنی شرمگاہ نہ دیکھتے تھے ابلیس نے تفرس کیا کہ اگر انسے کچھ نافرمانی
صادر ہو تو البتہ یہ لباس اُتر جاسے اور فرشتون مین رسوا ہون اور اہل بہشت انکو برہنہ دیکھین
کما قال اللہ فی الاعراف فوسوس لہما الشیطان لیبدی لہما ما وری عنہما من سوآتہما یعنی پھر بہکایا انکو
شیطان نے تاکہ کھولے اُنپر جو کہ پوشیدہ تھا اُنکی نظر مین شرمگاہ اُنکی سے اور وہ تقریرین دلفریب
جو پیشتر مذکور ہوئین کرنے لگا یہان تک کہ جو مقصود تھا حاصل ہوا یعنی بفور چکھنے پھل درخت ممنوع
شرمگاہ کھل گئی اور اشجار بہشتی کے پتے لیکر جوڑنے لگے اور اللہ صاحب نے پکارا کہ مین نے
اس درخت سے منع نہ کیا تھا اور کہدیا تھا کہ شیطان تمھارا دشمن ہی کھلا ہوا مین کہتا ہون اس مقام پر
عبرت پکڑنا چاہیے یفعل ما یشاء و یحکم ما یرید شیطان مردود کی کیا تاب وطاقت جو حضرت ہی کو
منظور نہوتا مقام ادب ہی دم مارنے کی جگہ نہین نقل ہی کہ اصحاب باصفا نے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ
وسلم سے سوال کیا کہ آدم نے کتنے دانے کھائے تھے فرمایا ایک خوشے سے ایک دانہ آدم نے
اور ایک حوا نے کھایا تھا اور جملہ پانچ دانے تھے مقدار بیضۂ مرغ اور تین باقی ماندہ کے تین حصے فرمائے
اور آدم کو حکم ہوا کہ اسے جدا کہ اُس سے بحکم خالق مسور و لوبیا و ماش و مونگ و نخود وغیرہ غلات
پیدا ہوے معلوم ہوا کہ اصل سب کی حضرت گندم ہین احادیث صحیحہ مین وارد ہی کہ آدم و حوا کو
حاجت بول و براز و شہوت کی بہشت مین نہ تھی اور جو لباس پہنے تھے اُنکے اتارنے کی ضرورت
نہوتی تھی اِس باعث سے واقف اپنے اعضا سے نہ تھے جب زلت و لغزش قدم واقع ہو گئی تو لوازم
بشری پیدا ہوے اور حاجت سے واقفیت ہوئی اور اپنے اعضا بھی دیکھے مگر سوا ے انکے کسی نے
اہل بہشت سے اُنکی شرمگاہ نہین دیکھی مشہور ہی کہ انجیر کے پتے لپیٹے ہوے اِدھر اُدھر پھرتے تھے
اہل علم فرماتے ہین کہ اخراج آدم علیہ السلام مین ایک نکتہ ہی بہت صاف یعنی تمیز اہل جنت و نار سے ہوا
کہ صلب آدم و ترائب حوا مین نیک و بد و خبیث و طیب بھرے تھے اور ظاہر ہی کہ شریر و ناپاک کو
بہشت مین جگہ نہین ہی اسلیے یہان روانہ کیا کہ باہم تمیز ہو جاوے یا واسطے تکثیر و تہذیب بنی آدم کے

تاکہ اپنے دل مین اچھی طرح سمجھ رکھین اور بخوبی غور کرکے سوچ رکھین کہ ہمارے باپ حضرت ابو البشر آدم علیہ السلام باوصف صفوت کے ایک گناہ مین بہشت سے خارج ہوے ہمارا مآل کار کہ شب و روز عصیان مین گرفتار ہین کیا ہوتا ہو اور اہل عرفان فرماتے ہین کہ بہشت سے خارج کرنا حضرت آدم علیہ السلام کا درحقیقت اظہار اُنکی ہمت کا ہو چنانچہ روح الارواح مین لکھا ہو کہ موجودات سے بڑے عالی ہمت آدم صفی تھے کہ نعمت بہشت کو ہاتھ مین لیکر پھینکدی اور گلستان خلد با اینہمہ ناز و نعمت وجنت فردوس باجملہ بزرگی و کرامت دو دانہ گندم کے مقابل بیچ ڈالی پھر اگر طالب حق روز قیامت گوشۂ چشم سے جانب بہشت نظر کرے تو گویا اُسکی آدمیت مین قصور اور انسانیت مین سخت فتور ہو احمد جام فرماتے ہین ؎ آدم بہشت را بدو گندم اگر فروخت ٭ حقا کہ این گروہ بیک جو ہمی خرند ٭ اور بحر الحقائق مین ہو کہ سبب اخراج کا عشق تھا کہ عشق کے واسطے دار الملام چاہیے نہ دار السلام ؎ ای مرد رہ عشق بکش بار ملامت ٭ یاد رگذر از عشق برو خوش بسلامت ٭ اور بعض اہل حقیقت فرماتے ہین کہ شجر گندم شجر محبت تھا کہ حقیقت مین حضرت آدم علیہ السلام کے لیے بویا گیا مگر وجہ منع یا عزت وجلال محبوبی تھا یا تحریص و ترغیب طالب و مطلوبی کہ الانسان حریص علی ما منع اور یہ ظاہر ہو کہ اگر نہی اِس شجرۂ محبت سے متعلق نہوتی تو حضرت آدم کو استیفای مرادات نفسانی و استکمال لذات جسمانی مین میوۂ محبت کی پروا نہوتی کیونکہ محبت غذاے روحانی ہو اور جو کہ تربیت جسم سے قاصر ہو پرورش روح اُس سے غیر ممکن لہذا حکم ہوا کہ ای آدم اگر آسایش مطلوب ہو تو بہشت مقام ہو جو خواہش دل ہو تناول فرما اور شجر محبت کے گرد نہ جا اسلیے کہ نوش محبت بے نیش محنت حاصل نہین ہو سکتا محبت و محنت باہم متلازم ہین و بلا و ولا آپس مین توام ؎ دوستی چون زر بلا چون آتش است ٭ زر خالص در دل آتش خوش است ٭ عشق چون دعوی جفا دیدن گواہ ٭ چون گواہت نیست دعوی شد تباہ ٭ عاشقان را از بلا صد راحت است ٭ کہ محبت ہمنشین محنت است ٭ حضرت سلطان العارفین سے روایت ہو کہ عشق و محبت قبل وجود آدم اپنا مظہر تلاش کرتے تھے فرشتون کے پاس گئے تو اُنکو استحقاق مظہریت مین کورا پایا ناچار کنج فراغت مین رہنے لگے جب شیطان نے ولولۂ طاعت اور کوس عبادت ملک و ملکوت مین بجایا تو عشق نے چاہا کہ دست محبت کمر مواصلت مین ڈالے سلطان عزت و تمکنت نے دست قدرت مارا ناگزیر چھا نہ غیب مین بیٹھ رہا تا آنکہ حضرت آدم علیہ السلام پردۂ عدم سے باہر آکر خیمۂ وجود و فضاے شہود مین ایستادہ کیا تب محبوب خوش اسلوب حضرت واجب الوجود نے عشق کو بصورت شجرۂ گندم حضرت آدم کو دکھلایا کہ آنجناب والہ و شیدا ہوے

اور ایسا غلبہ محبت ہوا کہ خواہش عقد وصال اُسی مقام مین ہم پہونچی تب ندا ہوئی کہ یہ بات سرا سے
خلد مین رہت نہین آتی منزل خاص اسکی دل محنت زدگان اور سراے اسکی روح مصیبت یافتگان ہی
اور دار الخلد مین محنت و شفقت مفقود ہی کہ ع بہشت آنجا کہ آزار سے نباشد ناچار حضرت آدم ہوا سے
محنت مین فضاے بہشت سے تنگنا سے دنیا مین تشریف لاے اور ساحل سلامت سے گرداب بلا مین
پڑے اور بوستان نعمت کو خارستان نقمت سے بدلا اور مراتب قربت سے نکل بادیہ غربت مین گھر
بنایا اور درکات کلفت کو درجات الفت پر اختیار کیا اور نقد آرام دل و جان کو طاس الفت مین
رکھ عروس محنت و مصیبت پر نثار کیا اور کرامات شادکامی سے گذر خرابات بدنامی مین پڑے کیونکہ
عشق و نیکنامی باہم مجتمع نہین ہوتے ~~ رباعیہ کہ تن ... رہیم بہ بدنامی کہ نام نیک در آئین عاشقان
ننگ ہست نقل ہی کہ ایک مرتبہ حضرت موسیٰ علیہ السلام اور بقولی حضرت ابراہیم علیہ السلام قصہ
حضرت آدم علی نبینا و علیہ السلام کے مین فکر رہتے تھے اور خیال کرتے تھے کہ خداوندا حضرت
آدم سے ایک خطا کی اُسپر تو نے اُسکو ایسا ماخوذ کیا اور اتنی شہرت دی کہ قیامت تک کی تفضیح
ہوئی حالانکہ کوئی دوست اپنے دوست سے ایسا معاملہ نہین کرتا ہی وحی ہوئی کہ مخالفۃ الحبیب
علی الحبیب شدیدۃ ابو بکر واسطی سے کسی نے پوچھا انبیا علیہم السلام پر عقوبت بہت جلد ہوتی ہی اسکا
کیا سبب ہی فرمایا سوء الادب فی القرب لیس کسوء الادب فی البعد یعنی عادت الٰہی یون جاری ہی کہ
کہ اولیاء اللہ و مرسلین سے خطات پر مواخذہ فرماتے ہین اور عوام سے بازپرس نہین ہوتی کیونکہ قرب
درگاہ سے یہ لوگ حیران رہتے ہین بخلاف عوام کہ دوری و مہجوری سے قابل توجہ نہین ہوتے القصہ
جب ارشاد حق ہوا کہ اہبطوا بعضکم لبعض عدو ولکم فی الارض مستقر و متاع الی حین یعنی اترو ایک
دوسرے کے دشمن ہوسے اور تمکو زمین پر ٹھہرنا ہی اور برتنا ہی ایک وقت تک تب حضرت آدم
علیہ السلام نے حوا کا ہاتھ پکڑ کر فرمایا چلو اب غریبی و بیکسی کا وقت آیا اُسوقت حضرت جبرئیل نے
کہا کہ حوا کا ہاتھ چھوڑ دو تمکو الگ الگ جانا پڑیگا لاچار حضرت آدم نے ہاتھ حوا کا چھوڑ دیا کہ حضرت حق نے
آدم کو سراندیپ مین و حوا کو جدے مین و طاؤس کو حبشہ یا مرج الہند مین پھینکا اور سانپ کو خطۂ اصفہان
یا سجستان مین صرف منزل شیطان مین اختلاف ہی بعضے ابل کہتے ہین اور بعضے بلسان کہ دونون
نواحی بصری مین واقع ہین اور تفسیر قرطبی مین ہی کہ شیطان ارض سمنان مین گرا مگر اہل تحقیق فرماتے ہین
کہ تعین مسکن ابلیس دشوار ہی کیونکہ وساوس شیطانی عالمگیر ہین ع در ہیچ بقعہ نیست کہ تخمے نکشتہ است
تفسیر زاہدی مین ہی کہ حضرت حوا دریا کے کنارے جدے مین کہ ایک پہاڑ بلند کا نام ہی گرین یہ مقام

سراندیپ سے سات سو فرسنگ واقع ہی ابن عساکر نے حضرت مجاہد سے روایت کی ہی کہ جب اخراج
آدم علیہ السلام کا فرمان جاری ہوا تو جبرئیل و میکائیل علیہما السلام نے تاج سلطنت سر مبارک سے
اتارا اور کمربند خلافت کھول حتی کہ برہنہ کر دیا اور در گاہ عزت و جلال سے زبان عربی کے عوض لسان
سریانی عنایت ہوئی مگر بعد قبول توبہ زبان عربی پھر ملی ہی حضرت ابن عباس فرماتے ہین کہ حضرت
آدم کو بہشت مین اسقدر توقف ہوا تھا جتنا توقف مابین عصر و مغرب کے ہوتا ہی مگر بحساب یوم اُس
عالم کے کہ ہزار برس کا ہوتا ہی اور بعض روایات مین نیم روز توقف کرنا لکھا ہی کہ پانسو برس ہوتے ہین
مگر قول اول صحیح ہی اور احادیث صحیحہ سے اُسکی سند بہم پہونچتی ہی ابی حاتم نے روایت کی ہی کہ جس وقت
حضرت آدم آسمان سے زمین پر تشریف لائے تھے تو یہ کیفیت تھی کہ دونوں ہاتھ زانو پر رکھے سر
جھکائے مانند شرمساران عاجز تھے اور ابلیس مردود دونوں ہاتھوں کی انگلیاں ملائے تہیگاہ پر رکھے
اور سر تکبر بلند کیے ہوے مثل حیرت زدگان نخوت سرشت آیا تھا روایت ہی کہ جب حضرت آدم ع
زمین پر آئے تو ایک نوع کا اضطراب و قلق تھا حضرت جبرئیل علیہ السلام نے آنجناب کے بشرہ کو
دیکھکر پوچھا کیا حال ہی فرمایا تمام جسم مین گویا چیونٹیاں رینگتی ہین حضرت جبرئیل ع نے کہا یہ علامت
وکیفیت بھونکھ کی ہی پھر دفعتہ نظر سے غائب ہوے و بعد ادنی توقف قدرے گھانس سرخ و سیاہ
ولوہا و آہن اور تھوڑی لکڑی اور دھونکنی اور چیٹا لاکر حضرت صفی اللہ کو دیا اور ایک چنگاری آگ کی
بھی دوزخ سے اُٹھاکر عنایت فرمائی کہ اُس سے ہاتھ حضرت آدم کا جل گیا اور چنگاری دریا مین جا پڑی
پھر حضرت جبرئیل نے دریا سے نکال کر دی پھر وہ دریا مین اُڑ گئی اسیطرح سات مرتبے نوبت پہونچی
آخر کار حضرت جبرئیل نے اُس آگ کو آہن و سنگ مین قید کیا پھر حضرت آدم سے آلات حدادی
وکشاورزی بنوائے اور تین دانے گیہون کے لائے دو حضرت آدم کو دیے اور ایک حوا کو دیا
مورخین نے وزن ہر دانے کا آٹھ سو اٹھاسی درم کا لکھا ہی پھر ایک گائے جنت سے لائے اور کہا
کہ اسکو ہل مین جوت کر زمین کو ہموار کرو اور جو دانے تمھارے پاس ہین اُنکو بو دو چنانچہ حضرت
آدم و حوا نے بوئے تو حضرت آدم کے حصے مین گیہون جمے اور حضرت حوا کے جو جب درخت
کاٹے گئے تو حضرت جبرئیل ع نے ایک اوکھلی مین کوٹ کر بھوسی کو الگ کیا اور چکی بناکر پیسا اور
اُس آٹے کا خمیر کیا اور ایک گڑھا کھدواکر اُسمین آگ جلائی اور کئی روٹیاں پکائین طول و عرض
روٹیون کا پانچ پانچ سو گز کا تھا جب روٹیاں تیار ہوئین تو حضرت آدم نے کھانے کا ارادہ کیا
حضرت جبرئیل ع نے کہا کہ حصہ حوا کا علیحدہ کر دو کہ مین اُسے پہونچاؤن چنانچہ حضرت آدم نے

بیان توقف آدم در بہشت

دستکاری آدم ع

حوا کا حصہ نکال دیا بعد اُسکے اپنا حصہ تناول فرمایا جب پیاس لگی تو حضرت جبرئیلؑ نے ایک کنوان کھود کر پانی نکالا اور حضرت آدم کو پلایا بعد اس واقعے کے حضرت جبرئیلؑ نے فرمایا ؎ این ہمان گندم کہ خوردی از خطاش ✽ کن بچندین سعی بہر خود معاش ✽ این سزا بہر خطائے سابق است ✽ ہر خطائے را سزائے لاحق است ✽ این مکافاتے بود مافات را ✽ معصیت مے آورد آفات را ✽ معارج النبوت مین ہی کہ نعمت بہشت کی فوت ہونے سے دوسو برس حضرت آدمؑ روئے اور تین سو برس حضرت حوا سے جدا رہے اور چالیس یوم و شب یا چالیس برس تک کھانا نہین کھایا اور سو برس تک سر نہین اُٹھایا اور حاکم و بیہقی نے روایت کی ہی کہ اول فریب شیطان مین حوا آئین پھر بمشورہ اُنکے حضرت آدمؑ جب یہ زلت صادر ہوئی تو ارشاد ہوا کہ ما حملک علیٰ ان اکلت من الشجرۃ التی نہیتک عنہا قال یارب زینتہ لی حوا یعنی ای آدم کس چیز نے تجکو آمادہ کیا اسپر کہ تو نے وہ درخت کھایا جس سے مین نے منع کیا تھا کہا آدم نے خداوندا حوا نے اُسکو میری نظر مین آراستہ کیا اُسی وقت خطاب ہوا کہ ای حوا تو کہان ہی اُسنے باواز حزین جواب دیا کہ الٰہی اس جگہ برہنہ پڑی ہون ارشاد ہوا کہ یہ بے ستری اور رسوائی اس سبب سے ہی کہ تو نے ایسی حرکت نازیبا کی ای حوا کیا باعث ہوا جو تو نے آدم کو خطا کی راہ دکھائی کہ اُسکو برہنہ کرایا اور خود بے ستر ہوئی حوا نے کہا خدا مجکو ہرگز یہ گمان نہ تھا کہ ایسی مخلوق بھی تو نے پیدا فرمائی ہی کہ وہ تیرا نام جھوٹی قسم سے یاد کرے فرمان ہوا کہ تجکو بھی عقوبت مین گرفتار کرونگا کہ حاملہ نہو گی مگر بدشواری اور وضع حمل نہ کریگی الا بسختی اور ہر مہینے مین حیض مین گرفتار ہو گی اور مرد کو ہمیشہ غالب کرونگا اور تمام مدار شوہر پر رکھونگا تاکہ ہمیشہ محتاج رہے امیر المومنین عمر رضہ سے روایت ہی کہ جب خون حیض ظاہر ہوا تو حضرت حوا نے ایک شور مچایا آواز غیب ہوئی کہ تیری اور تیری ذریت کے واسطے کفارہ و طہور ہی عرائس مین لکھا ہی کہ خالق کبریا نے حضرت حوا کو اور اُنکی بیٹیون کو پندرہ بلاؤن مین مبتلا کیا جس سے حشر تک نجات نہین ایک یہ کہ اُنکے پیٹ و فرج مین نجاست حیض و نفاس کی رکھی دوسرے حمل سے نو مہینے یا گیارہ مہینے تک زیر بار کیا تیسرے شدت جننے کی ہر مرتبہ عطا فرمائی چوتھے محنت عدت کی پانچوین ہمیشہ محکومی شوہرون کی چھٹے اختیار طلاق خاوندون کے ہاتھ مین دیا ساتوین نقصان میراث کہ مرد سے حصہ عورت کا کم کیا آٹھوین نقصان شہادت کہ دو عورتین ایک مرد کی قائم مقام ہوئین نوین نقصان عقل دسوین محرومی سلام و تحیہ سے گیارھوین بے نصیبی جمعہ و جماعت سے بارھوین محرومی عہدۂ نبوت سے تیرھوین نقصان دین کا کہ ہر مہینے مین دس دن کی نماز جاتی ہی چودھوین بدقسمتی عہدۂ قضا و سلطنت سے

پندرھوین محرومی جہاد وسفر سے بغیر محرم حدیث بخاری ومسلم مین وارد ہی کہ اگر نہوتے بنی اسرائیل تو نہ اُبستا گوشت اور جو نہوتی حوا تو نہ خیانت کرتی کوئی عورت اپنے خاوند کی کبھوں اور بیہقی نے دلائل مین اور خطیب نے اپنی تاریخ مین ابن عمر سے روایت کی ہی کہ حضرت صلعم فرماتے ہین کہ مجکو آدم پر دو خصلتون سے تفضیل ہی ایک تو میرا شیطان مسلمان ہی اُنکا شیطان کافر تھا دوسرے میری ازواج دین کی معین تھی اور اُنکی زوجہ معین ہوئی خطا پر آور ابن ابی حاتم نے ابن عباس رض سے روایت کی ہی کہ جب حضرت آدم زمین پر آئے تو تین قسم کے میوے اُنکے ساتھ آئے تھے کہ زمین کے نہ تھے بعضے ایسے ہین کہ پوست ومغز اُنکا کھایا جاتا ہی اور بعضے وہ کہ مغز اُنکا کھایا جاتا ہی اور پوست پھینک دیا جاتا ہی روایات صحیحہ مین ہی کہ جب حضرت آدم زمین پر آئے تو سندان وکلبتان ومطرقہ وحجر اسود وطلا ونقرہ وعصائے موسیٰ بھی ساتھ تھے آور بیہقی نے ابن عباس سے روایت کی ہی کہ حضرت علی مرتضیٰ فرماتے تھے کہ تم لوگون کو کچھ معلوم ہی کہ زمین ہند کس باعث سے خوشبو دار زیادہ ہی اور کس وجہ سے عود وجوز وقرنفل وغیرہ اقسام خوشبو مخصوص ہند مین لوگون نے التماس کیا آپ ارشاد کرین فرمایا کہ جب آدم زمین پر گرے تو اُنکے بدن سے اشجار جنت کے پتے لپٹے ہوئے تھے اُنکو ہوا نے پراگندہ کرکے اِس عالم کے درختون پر ڈالا تو جس درخت سے وہ پتے لپٹے اُسمین خوشبو ہوگئی اسیطرح حذیفہ ابن الیمان نے حضرت رسالت پناہ سے روایت کی ہی آور طبرانی وابو نعیم وابن عساکر حضرت ابو ہریرہ رض سے روایت کرتے ہین کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے کہ جب آدم بہشت سے زمین پر تشریف لائے تو اُنکو نہایت وحشت تھی حضرت جبرئیل نے باآواز بلند اذان کہی جب اشہد ان محمدًا رسول اللہ پر پہونچے تو حضرت آدم کو اِس نام سے تسکین پیدا ہوئی اور وحشت دفع ہوئی تفسیر زاہدی مین ہی کہ حضرت آدم کے آنسوؤن سے مرچ سیاہ ولونگ وغیرہ پیدا ہوئی اور حوا کے اشکون سے جو زمین پر گرے اُنسے حنا وزعفران اور ہر چیز سرخ رنگ اور جو دریا مین گرے اُنسے جواہر وموتی اور جو پہاڑ پر گرے اُنسے یاقوت وفیروزہ ونقرہ وطلا ہوئے اِس سبب سے یہ سب چیزین عورتون پر حلال ہوئین اور مردون پر حرام آور ابن ابی حاتم نے سُدی سے روایت کی ہی کہ جب حضرت ابو البشر آدم علی نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام بہشت جاوید سے تنگنائے دنیا مین آئے تھے تو اُنکے ہمراہ ہر قسم کے تخم بھی رب الارباب نے واسطے خلق کے بھیجے تھے لیکن حضرت آدم علیہ السلام رنج مفارقت خالق کبریا سے بیخبر اور بسبب مشغولی گریۂ ندامت کے غافل تھے اور اپنے تن بدن کا ہوش نرکھتے تھے اِس فرصت مین ابلیس لعین نے

وقت کو غنیمت سمجھکر ان بیجون پر اپنا دست عنا دپھیر دیا جسپر اُسکا ہاتھ پہونچا بے منفعت وسم ہوگیا اور جسپر اُسکا ہاتھ نہین پہونچا اُسکی منفعت برقرار ہی حضرت ابن عباس سے منقول ہی کہ جب حضرت آدم بہشت کو یاد فرماتے تو بیہوش ہو جاتے اور گر پڑتے تھے اور یہ حضرت جب زمین پر تشریف لائے تو اول فواکہ دنیا سے بھی تناول فرمائے کہ اِس سبب سے رفع حاجت ضروری کی حاجت ہوئی چونکہ بہشت مین اسطرح کا معاملہ پیش نہ آیا تھا نہایت پریشان ہوئے پیش وپس یمین ویسار دوڑتے پھرتے اور قضاے حاجت کی وضع نہ جانتے تھے دفعتہً حضرت جبرئیل امین تشریف لائے اور وضع قضاے حاجت تعلیم کرگئے جب بوے بدنے شامہ کو پریشان کیا تو شنبروز برابر اِسی غم مین روتے رہے حقیقۃ الامر یہ ہی کہ حضرت آدم علیہ السلام بہشت وما فیہا اسکے واسطے نہ روتے تھے بلکہ خداوند بہشت کے فراق ومہاجرت پر رونا پیٹنا تھا ؎ ہواے یار ودیارم چو بگذرد بخیال ❊ شود منازلم از آب دیدہ مالامال ❊ اور ضحاک نے ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہی کہ جب حضرت آدم کو فکر توبہ مین دوسو برس روتے گذرے تو ایک دن اپنا ہاتھ ماتھے پر رکھے سر بزانو بیٹھے رو رہے تھے دفعتہً حضرت جبرئیل علیہ السلام تشریف لائے اور حضرت آدم کے رونے سے متأثر ہوے یہان تک کہ انکو بھی رونا آیا تب پوچھا ای آدم اسقدر رونا پیٹنا کسواسطے ہی فرمایا ای جبرئیل کسطرح نہ روؤن خداوند تعالیٰ شانہ نے شامت معصیت سے مرتبۂ اعلیٰ کہ قیام آسمان وبہشت تھا لے لیا اور تحت الثریٰ مین ڈال دیا اور دار مقام سے دار ملام مین بھیجدیا اور خانۂ نعمت سے کلبۂ رنج وکلفت مین پہونچایا اور مقام بقا سے محل فنا مین گرایا ہی ای جبرئیل اگر شدائد اِس مصائب کے شمار کرون تو کرنہین سکتا تب حضرت جبرئیل علیہ السلام نے حضرت عزت جل جلالہ مین عرض کیا ارشاد ہوا کہ آدم صفی کے پاس جا اور کہہ کہ ای آدم میری نعمتون کو یاد کر کہ اول مین نے تجکو اپنے ہاتھ سے بنایا اور تیرے قالب خاکی مین اپنی روح پھونکی پھر فرشتون کو جو میرے خاص بندے ہین تیرے سجدے کو حکم دیا اور تو نے ان نعمتون کی قدر نجانی اور میرے حکم سے نافرمان ہوا حضرت آدم علیہ السلام نے عرض کیا کہ ای پروردگار بیشک مجھ سے قصور ہوا لیکن اُسپر مجکو نہایت ندامت وشرمندگی ہی اور تیری رحمت غضب پر سبقت رکھتی ہی حکم پہونچا کہ فی الحقیقت میری رحمت غضب پر سبقت رکھتی ہی اور اِسی سبب سے جب مین نے تیری آواز تضرع وزاری کی حقیقی سنی تو مجکو رحم آیا اور تیری تقصیر مین نے معاف فرمائی اب یہ کلمات زبان پر لا لا الٰہ الا انت سبحانک وبحمدک رب عملت سوءً وظلمت نفسی

فتب علی انک انت التواب الرحیم اور طبرانی نے معجم صغیر مین اور حاکم و ابو نعیم و بیہقی نے حضرت عمر سے روایت کی ہی کہ حضرت صلعم فرماتے تھے کہ جب حضرت آدم مرتکب گناہ ہو کر معاتب ہوے تو قبول ہونے توبہ مین پریشان تھے انکو یاد آیا کہ مجکو حق تعالی نے جب پیدا کیا تھا اور روح اپنی مجھمین پھونکی تھی تب مین نے سر اُٹھا کر دیکھا تھا تو عرش پر لکھا تھا لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ اس سے مین نے جانا کہ کسی کی قدر برابر اسکے نہین کیونکہ اللہ صاحب نے اپنے نام کے ساتھ اسکے نام کو ملایا ہی اب تدبیر یہ ہی کہ بحق اس شخص کے سوال مغفرت کرون سو یہ دعا کی اللھم انی اسالک بحق محمد ان تغفرلی حق تعالی نے بخش دیا اور وحی بھیجی کہ محمد صلعم کو تو نے کہان سے جانا آدم نے تمام ماجرا بیان کیا حکم ہوا کہ ای آدم یہ محمد پیغمبر آخر الزمان صلی اللہ علیہ وسلم تیری ذریت مین ہی اگر اُسکی پیدایش منظور نہوتی تو مین تجکو پیدا نکرتا در مختار وغیرہ کتب فقہ مین لکھا ہی کہ دعا مین بحق فلان کہنا مکروہ ہی اسلیے کہ کیسیکو خدا پر حق نہین ہوتا پھر حضرت آدم علیہ السلام نے کسطرح ایسی دعا کی اور جواب اسکا حسب قرارداد علماء ظاہر کے یہ ہی کہ معتزلہ افعال عباد مخلوق عباد جانتے ہین اور جزا اُسکی حق حقیقی بوجھتے ہین اور اہل سنت وجماعت افعال عباد کو مخلوق خدا سمجھتے ہین اور جزا کو حق جعلی و وعدی جانتے ہین اسلیے کہ حق حقیقی کوئی خدا پر ثابت نہین ہی چنانچہ حدیث مین وارد ہی کہ جو شخص ایمان اللہ و رسول کا لاوے اور نماز و روزہ ادا کرے اُسکا حق اللہ پر یہ ہی کہ جنت مین داخل کرے پس لفظ حق جو روایت توبہ حضرت آدم مین واقع ہی محمول اسی حق جعلی و تفضلی پر ہی اور ممنوع فقہ حق حقیقی ہی لیکن مذہب معتزلہ زمانہ سابق مین نہایت رائج تھا اور استعمال اس لفظ کا موہم انکے مذہب کا ہوتا تھا اسواسطے فقہا نے مطلقاً استعمال اس لفظ کا منع کیا تاکہ اس مذہب پر کبھی خیال نجاے اور اہل تحقیق یہ کہتے ہین کہ کاملین بنی آدم کا باعتبار صورت کمالیہ اسماے الٰہی سے ایک نام ہوتا ہی کہ تربیت اُسکی اُسی نام سے ہوتی ہی پس سوال کرنا بحق کامل گویا اشارہ اُس اسم الٰہی کا ہی اگر کوئی شخص وقت استعمال اس لفظ کے معنے مذکور ارادہ کرے قطعاً معاتب نہین ہی کذا حققہ استاذ الاستاذ فی تفسیرہ العزیزی اور طبرانی نے معجم اوسط مین حضرت ام المومنین عائشہ رضہ سے روایت کی ہی کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے کہ جب قبول توبہ حضرت آدم علیہ السلام کا وقت آیا تو حضرت آدم نے مقابلہ کعبہ کھڑے ہو کر دو رکعت نماز پڑھی اور بالہام الٰہی یہ دعا زبان پر جاری ہوئی اللھم انک تعلم سری وعلانیتی فاقبل معذرتی وتعلم حاجتی فاعطنی سؤلی وتعلم ما فی نفسی فاغفرلی ذنبی اللھم انی اسالک

ایمانا یباشر قلبی ویقینا صادقا حتی اعلم انہ لا یصیبنی الا ما کتبت و رضا من المعیشۃ بما قسمت لی تب
اللہ نے وحی بھیجی کہ توبہ تیری قبول ہوئی اور دعا مستجاب اور جو شخص تیری ذریت سے اِس
دعا کو پڑھیگا مدعا اُسکا حاصل ہوگا رواہ الازرقی فی تاریخ مکہ والبیہقی فی کتاب الدعوات عن
بریدۃ الاسلمی علما فرماتے ہین کہ توبہ حضرت آدم علیہ السلام کی تین باتون سے قبول ہوئی حیا و بکا
و دعا سو حیا کا یہ مرتبہ تھا کہ تین سو برس حضرت آدم نے جانب آسمان از روے شرم نہین دیکھا
اور بکا و زاری ایسا کہ اگر تمام اہل دنیا کا رونا جمع کرکے ایک پلہ میزان مین رکھین اور دوسرے مین
گریۂ آدم تو گریۂ آنجناب غالب آویگا اور جو بکاے اہل دنیا اور بکاے اُود گریہ و نوحۂ نوح سے مقابلہ
کرین تو نوح علیہ السلام کا نوحہ و زاری زیادہ ہوگا اور جو اِن تینون کو ملا کر گریۂ آدم علیہ السلام سے
وزن کرین تو گریۂ آدم زیادہ ہو رواہ البیہقی فی شعب الایمان اور دعا کا حال بیان کیا گیا ہی فائدہ
حقیقت توبہ تین چیزون سے مرکب ہی علم و حال و عمل پس علم یہ ہی کہ گناہ کی مضرت دریافت کرکے
جانے کہ یہ رحمت حق کا حجاب ہی اور جب یہ حال دل مین قائم ہوتا ہی تو فوت محبوب مین ایک
نوع کی بیقراری ہوتی ہی کہ اِسی اضطراب و بیقراری کا نام ندامت ہی اور اِس حال مین تین طرح کے
تعلق ہوتے ہین ایک تعلق زمانۂ گذشتہ سے یعنی تلافی مافات جسطرح کفارہ دینا اور قضا کرنا فرض
و واجب کا بشرطیکہ لائق کفارہ و قضا ہون دوسرا تعلق زمانۂ حال سے یعنی فوراً اُس فعل
ممنوع کو ترک کر دینا تیسرا تعلق زمانۂ استقبال سے یعنی تصمیم عزم اِس بات پر کہ اب ہرگز
ایسا کام نکرینگے اور یہ سب امور بلا توفیق حضرت تواب رحیم حاصل نہین ہوتے اور حضرت
ذوالنون مصری سے کسی نے پوچھا کہ حقیقت توبہ کیا ہی فرمایا توبہ چھ چیزون سے مرکب ہی اول
ندامت گناہ گذشتہ پر دوم عزم مصمم ترک گناہ کا زمانۂ آیندہ مین سوم قضاء فرائض و واجبات
چہارم اداے حقوق عباد پنجم پگھلانا گوشت و خون کا جو کہ مال حرام سے پیدا ہوا ہی ششم طاعات
و عبادات مین مشغول رہنا جب یہ سب باتین جمع ہوئین توبہ نصوح ہوئی چنانچہ یہ سب امور
حضرت آدم مین جمع تھے اور بقول صحیح ثابت ہی کہ دو سو برس تک حضرت آدم ایسا روئے تھے
کہ رخسار مبارک سے ندیان جاری ہوئین اور اشکون سے چشمے کہ جانور پرند اُس سے پانی پیتے
اور کہتے کیا اچھا پانی ہی ایک مرتبہ پرندون کا کلام سنکر حضرت آدم کو گمان ہوا کہ یہ کلام از روے
تشنیع ہی تب آہ سرد لیکر روئے اور کہا بارخدایا مین ایسا ہوگیا کہ مرغ ہوا میرے آب دیدہ پر
مسخراپن کرتے ہین کیونکہ اشک گنہگار مین کیا مزہ ہوگا جسکی تعریف کرتے ہین پس یہ کلام

انکا نہین ہی مگر تمسخر واستہزا تب ارشاد ہوا کہ ای صفی جانور سچ کہتے ہین کہ درحقیقت کوئی جوہر خوش
آب دیدہ سے پیدا نہین کیا گیا اور کوئی درشہوار خوب تر آب ندامت سے نہین بنایا گیا ونعم ما قیل
؎ گوہرے بس گران بہا اشک است ٭ سبب آبروے ما اشک است ٭ گریہ میکن گران ثمر یابی
اشک ریزی کنی گہر یابی ٭ ابر تا گریہ در چمن نکند ٭ غنچہ ہم خندہ بر سمن نکند ٭ تیسری دعا یعنی
شفیع گردانا حضرت خاتم الانبیا صلی اللہ علیہ وسلم کا کہ یا الٰہی بحق محمد علیہ السلام میری آمرزش کر
ابن منذر نے حضرت امیر المومنین علی ابن ابیطالب کرم اللہ وجہہ سے روایت کی ہی کہ حضرت
آدم علیہ السلام نے اسطرح دعا کی اللہم انی اسألک بجاہ محمد عندک وکرامتہ علیک ان تغفر لی
خطیئتی اسی وقت حضرت آدم وحوا کی زبان پر جاری ہوا ربنا ظلمنا انفسنا وان لم تغفر لنا
وترحمنا لنکونن من الخاسرین اور شروع دعا مین اسقدر زیادہ ہی لا الٰہ الا اللہ وحدہ لا شریک
لہ الملک ولہ الحمد وہو علی کل شئی قدیر اور بعضے اہل تحقیق کا یہ مسلک ہی کہ دعا کے کلمات کو
اصل پر چھوڑنا چاہیے جسطرح حضرت حق نے سربستہ فرمایا ہی فتلقی آدم من ربہ کلمات فتاب
علیہ انہ ہو التواب الرحیم یعنی سیکھ لیے آدم نے بالہام اپنے رب سے کئی کلمے اور رحمت
حق سے رجوع لائے پس قبول ہوئی توبہ اسواسطے کہ اللہ قبول کرنے والا ہی توبہ اپنے بندون کا
اور مہربان ہی کہ بار بار گناہ بخشتا ہی اور حسن بصری وابو سعید خدری ومجاہد وعکرمہ رضی اللہ عنہم
فرماتے ہین کہ وہ کلمات سورۂ اعراف مین ہین یعنی ربنا ظلمنا الخ **فائدہ** طریق توبہ کا یہ ہی
کہ اول غسل کرے اور پاک کپڑے پہنے اور پڑھے جو اللہ نے فرض کیا ہی پھر اپنا منہ زمین پر رکھے
خلوت مین تا کہ سواے خدا کے کوئی اور نہ دیکھے پھر ڈالے خاک اپنے سر پر اور تھپیڑے منہ کو
خاک مین کہ منہ اور اعضا سے عزیز تر ہی اور بدل حزین اور آواز غمگین سے روئے اور ایک ایک
گناہ کو یاد کرے جسقدر ہو سکے اور اپنے نفس کو ملامت کرے اور کہے کیا نہین شرم کرتا ہی تو
لازم ہی کہ توبہ کر اور رجوع ہو پروردگار کی طرف کیا پسند کرتا ہی گرفتاری عذاب مین
بلاشبہہ تو عاجز ہی اللہ کے غصہ وغضب سے نہ سہار سکیگا اسکے عذاب کو پھر اٹھا دے
اپنے ہاتھ اللہ کی طرف اور کہے الٰہی عبدک الآبق رجع الی بابک عبدک العاصی رجع الی الصلح
عبدک المذنب اتاک بالعذر فاعف عنی بجودک وتقبلنی بفضلک وانظر الی برحمتک اللہم اغفر لی
ما سلف من الذنوب واعصمنی فیما بقی من الاجل فان الخیر کلہ بیدک وانت بنا رؤف رحیم کذا
ذکرہ الغزالی فی المنہاج اور مرقاۃ مین ہی کہ اگر خطا یا گناہ صادر ہوا اور توبہ کیا چاہیے تو آدمی

اور پھیلاوے دونون ہاتھ خدا کی طرف اور کہے اللھم انی اتوب الیک من الذنوب لا ارجع
الیھا ابدا پس اللہ بخشیگا اسکو جب تک اُس کام کو نہ کریگا روایت کی حاکم نے اسیطرح اور
طبرانی نے عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہو کہ جب حضرت آدم علیہ السلام
جوار حضرت حق سے دور پڑے تو رفع وحشت کے واسطے خداوند قدیر نے بجاے کعبۂ شریف
بصورت بیت المعمور ایک گھر بنانے کا حکم دیا اور ارشاد کیا کہ جب ایسا گھر مرتب ہو جاے تو
اُسی طرف مثل ملائک نماز پڑھ اور اُسی کا طواف کر تاریخ ابن عساکر و ازرقی مین ہو کہ حضرت
جبرئیل علیہ السلام مع حضرت آدم علیہ السلام مقام کعبہ پر آئے اور اپنا پر مارا کہ ایک بنا متصل
طبقۂ ہفتم زمین کی نکلی اُسی وقت اور ملائکہ نے بڑے بڑے پتھر کہ ایک اُنکا تیس آدمی سے
نہ اُٹھے طور سینا و زیتا و جودی و حرا سے لاکے اُس بنا کو پُر کیا کہ برابر زمین کے ہوگئی اور
حضرت حق نے بیت المعمور نازل فرمایا اسی جگہ سے محققین فرماتے ہین کہ دو ہزار برس پیش
از خلقت زمین ایک قطعہ خاک صاف شفاف مانند کف پانی پر تھا اور بتدریج بڑھتے بڑھتے
مقدار کعبۂ شریف ہوا تب فرشتون کو ارشاد ہوا کہ اسکے گرد طواف کرو بعد اُسکے زمین کو
اُسکے نیچے سے نکال کر بچھایا جب حضرت ابوالبشر زمین پر تشریف لائے اور مفارقت
بہشت مین زار زار رونے لگے تو حضرت جبرئیل علیہ السلام نے جناب ارحم الراحمین مین
عرض کیا ارشاد ہوا کہ یاقوت سرخ جسکا نام صراح اور لقب بیت المعمور ہی آسمان سے
زمین پر لیجا اور نقطۂ وسط زمین مین جو مقام کعبہ ہوگا رکھدے اور آدم سے کہو کہ اسکی
زیارت کیا کرے اور دعا کرے کہ اُسکی توبہ قبول ہو روح القدس نے بیت المعمور مقام
معین مین رکھا اور رکن حجر کو کہ ایک یاقوت سرخ تھا روضۂ جنت سے لاکر جس موضع پر
حکم ہوا وہان قائم کیا اور تین قندیلین طلائی لٹکائین اور دو دروازے زمرد کے ایک
جانب شرق دوسرا جانب غرب قائم کیے اور اِس گھر کی یہ کیفیت تھی کہ نہایت صاف
وشفاف اندرون وبرون بے حجاب نظر آتا تھا اور ایک خیمہ زبرجد کا جسکی طنابین ریشم کی
تھین اُسپر تنا تھا بعد اِس ترتیب کے حضرت جبرئیل علیہ السلام نے بحکم رب جلیل حضرت
آدم علیہ السلام سے فرمایا کہ حج کے واسطے چلو کہ حضرت فی الفور روانہ ہوے اور ایک فرشتہ
راہ بتانے کو ہمراہ ہوا جس جگہ آپ کا قدم مبارک پڑا وہ مقام سرسبز و شاداب ہوگیا
الغرض کعبہ کے مقام پر پہونچے تو حضرت جبرئیل علیہ السلام نے مناسک حج اور آداب عمرہ

بیان بیت المعمور

تعلیم فرمائے اور حضرت آدم علیہ السلام نے مطابق اُسکے ادا کیے تب فرشتون نے
استقبال کر کے کہا کہ ای آدم علیہ السلام حج آپ کا قبول ہوا اور ہم اس موضع کا طواف
دو ہزار برس پہلے سے کرتے ہین حضرت مجاہد سے روایت ہی کہ حضرت آدم علیہ السلام چالیس
یا پینتالیس مرتبہ پاپیادہ ہندوستان سے حج کے واسطے تشریف لے گئے ہین اور ہند سے
مکے تک جس مقام پہ قدم مبارک پڑا وہ مقام سرسبز و آباد ہی روایت ہی کہ حضرت آدمؑ کے
بین الخطوتین یعنی ایک قدم سے دوسرے قدم تک تین شبانہ روز کی راہ تھی اور ایک
روایت مین ہی کہ پچاس فرسنگ کا تھا جب حضرت آدم علیہ السلام نے حج سے فراغت
حاصل کی تو باشارۂ روح القدس کوہ عرفات پر تشریف لائے اتفاقاً حضرت حوا ام البشر
جدہ سے آپ کی تلاش مین آتی تھین کہ ملاقات مزدلفہ مین ہوگئی کہ دونون ملے ولہذا
وہ مکان مزدلفہ نامزد ہوا کہ مشتق از زلافت بمعنی اقتران ہی اور جب باہم معرفت ہوئی اس
سبب سے وہ مقام عرفات ہوا اور وہ دن عرفہ روایت ہی کہ تنو برس کے بعد یہ ملاقات
ہوئی ہی پھر فرشتون نے حضرت سے کہا کہ اب تمہاری آرزو کیا ہی کہا توبہ و مغفرت اسی
مقام سے وہ مقام منی کہلایا فائدہ بیت المعمور حضرت آدم علیہ السلام کی زندگی تک
اس عالم مین رہا ہی پھر اٹھا لیا گیا تفسیر مدارک مین ہی کہ تیسرے یا چوتھے یا ساتوین
آسمان پر مقابلہ کعبہ رکھا ہی اور ہر روز ستر ہزار فرشتے اسکا طواف کرتے ہین اور مشہور
بین المورخین یہ ہی کہ تا زمان طوفان بیت المعمور موجود تھا اور اسکی زیارت ہوتی تھی وقت
طوفان فرشتون نے اٹھا لیا تاکہ آب عذاب سے محفوظ رہے اور حجر اسود کو حضرت جبرئیل نے
جبل ابو قبیس مین چھپا دیا اور ایک پہاڑ فلسطین سے لا کے اُس مقام پر رکھا ہکذا فی الزاہدی
والمدارک فائدہ خطیب و ابن عساکر حضرت عبد اللہ ابن مسعود سے روایت کرتے ہین کہ جب
بشومی زلت حضرت آدم علیہ السلام زمین پر تشریف لائے تو جسم آپ کا سیاہ ہوگیا تھا قبول
توبہ کے وقت ارشاد ہوا کہ تیرھوین چودھوین پندرھوین روزہ رکھ تاکہ رنگ بدن بحالت اصلیہ
آوے چنانچہ ایک روزے مین ایک حصہ بدلا دوسرے مین دو تیسرے مین کل بدن بحالت
اصلیہ آگیا پھر یہ روزے حضرت نوح یا حضرت موسیٰ علیہما السلام تک انکی اولاد پر فرض رہے
انھین کو ایام بیض بولتے ہین استحباب انکا ہماری شریعت مین باقی ہی عرائس ثعلبی مین ہی کہ
پہلے ایک جسم روشن و سفید و مضبوط تھا مانند ناخن کہ اُسکا نمونہ انگلیون مین موجود ہی

ملاقات آدم و حوا علیہما السلام

بیان بیت المعمور

مکہ سے چھ کوس پر پہونچا اور حناطہ حمیری کو اہل مکہ کے پاس روانہ کیا تاکہ شریف مکہ سے خبر کرے
کہ ہم واسطے قتال وجدال کے نہین آتے ہین صرف بیت اللہ کے ڈھانے کو آتے ہین جناںچہ
حناطہ حمیری شریف مکہ سے خبر کرکے مکہ معظمہ مین داخل ہوا اور عبد المطلب جد آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم سے کہنے لگا کہ سلطان نے مجکو خبر کرنے کے واسطے بھیجا ہے کہ مین قتال کو نہین آیا ہون
مگر یہ کہ تم لڑو تو مجبوری ہے عبد المطلب نے فرمایا ہمکو خود جدال کی طاقت نہین ہے اور نہ ہمکو بادشاہ کا
مقابلہ منظور ہے اور نہ ہم کسی بات کو منع کر سکتے ہین مگر یہ یاد رکھو کہ بیت اللہ ہے اور حضرت ابراہیم
خلیل اللہ نے اسکو بنایا ہے اگر مالک خانہ خود منع کرے تو کرے ہمکو طاقت منع حاصل نہین ہے
پھر عبد المطلب سوار ہوکر بادشاہ کے پاس تشریف لے گئے اور ثلث مال اپنا نذر کو لے گئے
ابرہہ نے قبول نہ کیا عبد المطلب واپس تشریف لائے بعد ازان ابرہہ نے ایک شخص بھیجا وہ
دو سو اونٹ عبد المطلب کے پکڑ لیگیا تب عبد المطلب اونٹون کی تلاش مین گئے ابرہہ نے
کمال تعظیم وتکریم سے بٹھلایا اور پوچھا اب کیا حاجت ہے عبد المطلب نے فرمایا کہ میرے اونٹ
گرفتار آئے ہین سو انکے لینے کو آیا ہون ابرہہ نے کہا کہ اے سردار قریش مین خانۂ خدا کی
خرابی کو آیا ہون تو اسکی شفاعت نہین کرتا اور اپنے اونٹون کی فکر مین پڑا ہے عبد المطلب نے
کہا کہ جو میری چیز ہے اسکو مین چاہتا ہون اور یہ گھر اللہ کا ہے اسکا شفیع وہی ہے مجکو اس سے
کیا کام ابرہہ نے انکے اونٹ پھیر دیے اور عبد المطلب کعبے مین آئے اور حلقۂ در سے
چپٹ کر مناجات کرنے لگے کہ یا الٰہی تو اپنے گھر کی حمایت کر اور جملہ اہل مکہ اس ظالم کے خوف سے
مع مال اور ناموس پہاڑون مین پوشیدہ ہو رہے ہین بعد اسکے اپنے گھر آئے اور امیدوار
عنایت الٰہی ہوکر مکے سے باہر نہین گئے صبح کو ابرہہ باجاہ وحشم جانب بیت اللہ متوجہ ہوا
جب قریب تر آیا تو فیلبان نے محمود ہاتھی کو بیت اللہ ڈھانے پر دوڑایا وہ ہاتھی لشکر کا پیش رو
اسی میدان مین بیٹھ گیا ہرگز آگے نہ بڑھ سکا ہرچند کہ فیلبان نے مارا پر وہ نہ چلا اسیطرح بہت ہاتھی
رک رہے اور عجب معاملہ تھا کہ وہی ہاتھی جانب یمن بھاگتے تھے اور کعبے کی طرف نہ جاتے تھے
اور بادشاہ فیلبانون سے خفا ہوتا تھا کہ یہ شرارت تم لوگون کی ہے کہ ہاتھیون کو نہین ہانکتے ہو اور
مجکو اس گھر کی بزرگی کا معتقد بنایا چاہتے ہو مین ایسے باتون کا فریفتہ نہین ہوتا اسی عرصے میں
مین تھا کہ یکایک جدہ کی طرف سے سبز رنگ چڑیا برابر جانورون کے غول کے غول لشکر پر ٹوٹے
اور ہر ایک جانور کے پاس تین تین کنکر تھے دو پنجون مین ایک چونچ مین اور وہ کنکر مسور سے بڑا

نخود سے چھوٹا آگ کا جلتا ہوا پتھر لاکھون جانور مارنے لگے جیسے بندوق کی گولی اگر اونٹ کی
پشت پر لگی پیٹ سے نکل آئی اور سارا بدن جل گیا آدمی بیچارے کیا چیز تھے اُنکے تو سر پر پڑی
پار نکل گئی گھوڑے کو ڈھیر کیا غرض تمام فوج مین ایک بھی نہ بچا سب پامال غضب الٰہی ہوگئے
اور مال ومتاع جو کچھ ہمراہ لائے تھے اُسی میدان کا ہوا مکے کے رہنے والے جو پہاڑ مین سے تھے
لشکر کی تباہی دیکھکر اُترے اور مال واسباب لوٹنے لگے ہر ایک شخص مالدار ہوگیا اور دولت قریش
اسی سبب سے زیادہ ہوئی ہی اور بعضے کہتے ہین کہ صرف ابرہہ بھاگا اور نجاشی کے پاس پہونچا
تو بیہوش ہوکر گر پڑا اور ایک مرغ اُنمین مرغون سے پیچھے لگا ہوا حبش تک پہونچا جب ابرہہ نے
احوال بیان کیا تو نجاشی نے پوچھا کہ وہ چڑیان کیسی تھین کہ لشکر جرار کو ہلاک کرگئین ابرہہ نے
اس جانور کو جو ساتھ گیا تھا دکھلایا کہ اسطرح کے جانور تھے اُسی وقت اُس جانور نے پتھر مارا
کہ ابرہہ ہلاک ہوا نجاشی بہت ڈرا اور بعضے کہتے ہین کہ ابرہہ اُسی میدان مین ہلاک ہوا
اور وزیر اُسکا بھاگا کہ نجاشی کی حضور مین داخل دوزخ ہوا وہو الاصح کما ذکرنا سابقاً اور بعضے
کہتے ہین کہ ہر ایک پتھر پر نام کافرون کا لکھا تھا اور خاصیت اُس پتھر مین یہ رکھی تھی کہ جسکو
گرتا سارے بدن مین ورم آتا اور تمام بدن جلا دیتا تھا معالم التنزیل مین واحدی سے روایت ہی
کہ محمود ہاتھی اس بلا سے محفوظ رہا تھا کہ اُسنے جانب کعبہ قصد نہین کیا تھا مگر اور ہاتھی مارے گئے
کیونکہ اُن ہاتھیون نے ارادہ کیا تھا لیکن محمود کو دیکھکر پھر گئے اُس سبب سے بلا مین گرفتار ہوے
تفاسیر معتبرہ مین لکھا ہی کہ وہ پتھر جس سے اصحاب فیل تباہ ہوے تا وقت بعثت آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم موجود تھے بلکہ بعد اُسکے بھی وہ پتھر گھرون مین واسطے عبرت کے رکھے
ہوے تھے چنانچہ اکثر صحابیون نے دیکھے تھے فائدہ چونکہ اصحاب فیل نے قوی ترین حیوانات کو
کہ فیل تھے واسطے ڈھانے کعبہ شریف کے قرار دیا تھا مالک کعبہ نے اُسکے مقابلے مین
چھوٹے چھوٹے جانور کنکرون کے ہتیار دیکے بھیجے تا کہ جہان کے لوگ بعضے دیکھکر اور بعضے سنکر
عبرت پکڑین اور معلوم کرین کہ تائید الٰہی سے مخلوق ضعیف قوی ترین مخلوق کو زیر وزبر کرڈالتا ہی
اور جانورون کے جوق جوق آنے مین یہ فائدہ حکمت تھا کہ فرار کی فرصت کفار نابکار کو نہ ملے
اور جب پتھریان پڑینگی تو البتہ متفرق ہونگے مخفی نہ رہے کہ یہ واقعہ چند خوارق پر مشتمل ہی
ایک تو ہاتھیون کا جانب بیت اللہ متوجہ نہونا اس سے نکلا کہ حیوانات لایعقل بھی اللہ کی
تعظیم پر مجبول ہین دوسرے طیور کا جانب دریاے شور سے بے انتہا لاتعد ولاتحصی آنا اور

غائب ہوجانا کہ بعد واقعہ کسی نے نشان نہ پایا حالانکہ بحسب ظاہر جانب دریاے شور اُسنکے رہنے کا کوئی مقام نہ تھا تیسرے لانا کنکریون کا جس کا معدن معلوم نہین ہوا چوتھے کنکریون مین ایسی تاثیر قوی رکھی تھی کہ جس کافر کے بدن پر پڑی تمام گوشت و پوست مین در آئی کہ بدن کھایا ہوا بھُس ہوگیا کہ ہئیت وشکل قائم نرہی گویا اونمین ایسی سمیت تھی کہ بفور مس بدن تفرق اتصال پیدا ہوجاتا تھا یہ واقعہ پچپن روز پیشتر ولادت باسعادت حضرت خاتم النبیین سید المرسلین محمد مصطفے صلی اللہ علیہ وسلم سے واقع ہوا محرم کا مہینا تھا اور عہد نوشیروان عادل اور زمانہ ذوالقرنین رومی سے آٹھ سو بیاسی برس گذرے تھے اور حکمت اظہار اس واقعہ عجیبہ مین یہ تھی کہ مردم وقت آگاہ ہوکر خوب سمجھہ رکھین کہ ہتک حرمت خانۂ خدا نے یہ رنگ قہر وجلال کا دکھلایا تو ہتک عزت دین خدا اور رسول خدا کی سخت تر غضب وقہر لادیگی کہ اُسکا تحمل دشوار ہوجائیگا خبردار خبردار

اللہم اجعل فی قلبی نورا وفی بصری نورا واجعلنی نورا انورا والحقنی بالصالحین واحشرنی فی زمرۃ المحبین یارب العالمین انصر من نصر دین محمد سید الاولین والآخرین صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وازواجہ واتباعہ اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین

خاتمۃ الطبع — الحمد للہ کہ اس زمان میمنت اقتران مین کتاب نایاب و بے بہا تفریح الاذکیا فی احوال الانبیا جلد اول مطبع نامی منشی نول کشور واقع لکھنؤ مین باہ نومبر ۱۸۸۵ء مطابق ماہ صفر ۱۳۰۳ھ چھپ کر تیار ہوگئی — اور چونکہ یہ کتاب مستطاب دو جلدون پر مشتمل ہے پس جلد دوم جو زیر طبع ہے وہ بھی انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد بعد تیاری ہدیۂ ناظرین ہوگی بمنہ وکرمہ

تمت